(۵) پرائی عورت پر غلط تہمت لگانے کے لئے حدّ قذف کا حکم ہوا

(۶) زن و شو کے درمیاں لعان کے طلاق مفارقت کا بھی اسی سال حکم دیا گیا۔ لعان قسم حلفی کو کہتے ہیں۔ جانبین کے بیان پر جب شاہد صادق موجود نہ ہوں تو جانبین اپنے اپنے دعوے کی صداقت کی نسبت قسم شرعی کھائیں اور اس کے بعد دونوں میں تفرقہ کر دیا جاوے۔

(۷) دستور جہالت کے مطابق عرب میں ظہار بھی ایک قسم کی طلاق تھی۔ اسلام کی شان انصاف اور مقدار عدالت نے جانبین کی اس اتفاقی شکر رنجی اور نزاع لفظی کو طلاق شرعی کی اہمیت نہیں دی۔ اور صرف کفارہ (حقیقتاً غیظ و غضب کا بدل) کی ادا کاری کی حدّ تک رکھا۔ اس کفارہ کے نزول حکم کا بھی یہی سال محقق ہوتا ہے۔

غرضکہ یہ تمام تر سال حقوق نسواں میں مساوات و سہولیات کے قائم ہونے کا مبارک عنوان ثابت ہوتا ہے۔

بُرا ہو اُن بدبین نگاہوں کا جو ان واقعات کو دیکھکر بھی اسلام کو صنف نسواں کی نسبت شدت و جبر کا ملزم ٹھہراتے ہیں ؎

چشم بد اندیش کہ برکندہ باد ۔۔۔ عیب نماید ہنر دیگران

(۸) اسی سال پانی نہ ملنے کی حالتوں میں تیمّم کا بھی حکم نازل ہوا۔

(۹) نماز خوف کا بھی اسی سال حکم ہوا۔

# تمّت بالخیر

تمّ المجلد الثانی من السیرۃ المصطفویۃ الموسوم

بالاسوۃ الرسول صلوات وسلام علیہ

واللہ من رب القلوب والعقول

المولف الاحقر ۔۔۔ کوآتھ ضلع آرہ

سید اولاد حیدر عفی عنہ ۔۔۔ شریف عمارت

۹ شعبان سنہ ۱۳۴۴ھ